## دوہا

ہر ہر جن دواؤ ایک ہین بوہ بچار کچھ نا نہہ
جل سے اوپجے ترنگ جیون جل ہی کہے سماے

مہاراج یہ بات تو خوب سمجھ مین آگئی مگر مہاراج پریم مین اور گیان مین کیا فرق ہے
پریم مین بھی تو کچھ نہ رہیگا اور گیانی کی دیہہ کیسے چھوٹے ہے سنو پریم اوسی کہتے
ہین کہ جب سرب پرپنچ کرم کا ابھاؤ ہووے ایشر جیوون کے کرمون کے پھل
دینے سے اوداسین ہووی ہے تب پریم ہووی ہے سو پریم مین سب چیزون کا
سنسکار مایا مین رہے ہے چنانچہ جیوون کے کرم بھی جو باقی رہے ہین وہ بھی مایا مین رہتے
ہین اور جب وہ کرم بھوگ دینے کو پک جائین ہین جب ایشر کو ایسی اچھا ہووے ہے
کہ اب جگ پیدا کیجیے اوسوقت مایا تو گن پردھان پانچون تت کو اوتپن یعنی پیدا کرے
ہے مایا سے آکاش تت مع شبد یعنی آواز کے پیدا ہوتا ہے اور آکاش سے ہوا کی
پیدایش اور ہوا سے اگن کی پیدایش اگن سے جل کی پیدایش اور جل سے خاک کی
پیدایش ہوتی ہی ان پانچون تت کا ملا ستوگن انس انتشکرن بناوی ہے اور رجوگن
ایک ایک سے بھوت کے کرم اندریان اب دیکھو پریم اور گیان مین کتنا بھید پریم کے
پیچھے تو جیوون کو پھر پیدا ہونا ہوتا ہے اور گیانی برمھ مین لے ہوا اوسکو پھر دیہہ
نہین دھرنی ہوتی اور گیانی کو کچھ شک سندیہہ اس بات کا نہین ہوتا کہ
دیہہ تیرتھ پر چھوٹے یا جنگل مین دونون برابر ہین اور نرگن اوپاشک کو بھی دیس کال
مرت سے نہین دیکھنا ہوتا کیسا ہی دیس ہووے کیسا ہی کال ہووے وہ برمھ لوک کو
پہونچیگا کیونکہ وہ صرف ایشر کی سرن مین رہا ہے اور جو کسی گیانی نے

دیس کال کا بھی بچار کیا ہی تو وہ اگیانیون کی اوپدیش کے واسطے کیا ہے اور جو گیانی
بشسسٹ آدک ادھکاری ہین اونکی دیہہ ایک کلپ بھر رہتی ہے ایک دیہہ تیاگی
دوسری رکھ لی پر اونکو آتما مین جنم مرن کبھی نہین بھاستے ہے بعد کلپ کے بدیہہ موکش
ہوتے ہین مہاراج ایک گیانی کی موکش ہوئی پر اودیا کا ناش تو نہین ہوجاتا سارا
پرپنچ بنا رہتا ہے کیسطرح سمجھا جاوے کہ مایا پھر اوس گیانی کو اوتھان پیچ نہ کرا لاویگی
پرم ہنس نے کہا کہ سنو گیانی کی درشٹی مین تو مایا اور مایا کا کارج رہا ہی نہین جو اوسکی
درشٹی مین دوسرا رہتا تو اوتھان کا ڈر ہوتا جیسین سپنے سی جو پرش جاگا ہی اوسوقت
سپنے کا سنسار اور اوسکا کرتا کہان رہا مہاراج مینے سنا ہی کہ جیو کے تین دیہہ ہوتی ہین
وہ کونسی ہین پرم ہنس نے کہا کہ ایک تو کارن سریر کہلاتا ہے جو سکھوپتی مین ہوتا ہے
اور دوسرا لنگ سریر کہلاتا ہے وہ ستارہ تت کا ہوتا ہے پانچ کرم اندری ہاتھ
پانون زبان یعنی بولنا لنگ اور گدا پانچ گیان اندری آنکھ ناک کان
زبان یعنی مزہ پوست یعنی سپرش پانچ پران اور ایک من اور ایک ستھول سریر ہے
اور ان تینون سریرون سے آتما بھن ہے ان تین سریرون مین ہی پنچ کوش
ہے کارن سریر کو آنندمی کوش کہتے ہین اور پانچ گیان اندری اور
انتشکرن کی برتی بدھ کو بگیان می کوش کہتے ہین اور پانچ گیان اندری اور من کے
سنکلپ بکلپ کو منومی کوش کہتے ہین اور پانچ پران اور پانچ کرم اندری پران
ی کوش کہتے ہین اور ستھول سریر کو ان می کوش کہتے ہین کوش نام میان کا
ہے یعنی آتما کا ڈھکنے والا ہے کوئی اس دیہہ کو ہی آتما کہتا ہے
اور کوئی اندریون کو آتما کہتا ہے اور یہ ظاہر ان ناشوان اور متھیا ہین

اور کوئی پران کو آتما کہتے ہین اور پران کو بیاپک کہتے ہین سو پران تتھا کا تشٹے ہی جڑہ ہے
بعضے من کو آتما کہتے ہین بعضے بدہ کو آتما کہتے ہین اور بعضے آننداکوش کو آتما
کہتے ہین اور یہ سب است اور جڑ ہین اب دیکھو سپنے کے وقت ستھول شریر نہین بھاستا
اور سکھوپتی مین سو کشم سریر کا ابھاو مگر آتما کا بھان ہوتا ہی ہے کیونکہ سکھ سروپ آتما ہے
اور سکھوپتی مین سکھ پراپت ہی اگر سکھوپتی مین سکھ نہوتا تو کیون اوٹھکر ایسا کہتا ہے کہ
بڑے سکھ سے سوئے دیکھو آتما تینون اوستھا مین یعنی جاگرت[1] سپن[2] سکھوپت[3]
مین موجود ہے اور پنچ کوش تینون اوستھا مین موجود نہین رہتے اور جو چیز کبھی ہو اور
کبھی نہو تو وہ ست اور بیاپک نہین ہو سکتی دیکھو سب ست والے (سواے اونکے
کہ جنکا سدھانت گیان یعنی جیو برہمہ کی ایکتا اور کرم اوپاسنا سادھن ہین)
ان پانچون کوشون مین پھنسے ہین اور آتما جو کہ ان پانچون کوشون سے علیحدہ اور
انکا پرکاشک ہے اوسے نہین سمجھتے اس سے یہ ثابت ہوا کہ آتما بیاپک ہی سو اپنا سروپ
ہی ہے اور یہ کہ کچھ گیان سے برہمہ نہین ملتا کیونکہ برہمہ کچھ دوسری چیز نہین
یہ آپ برہمہ ہے اپنے کو برہمہ نجاننا بندہ ہے اور برہمہ جاننا موکش ہے اور
بھائی اوتیت پربرہمہ نے یہ پایا ہے سو مایا کا بہت بچار کرنا کرانا
کچھ مطلب کا نہین کیونکہ جس چیز کا دور کرنا ہے اوسکی بہت کیفیت معلوم
کرنے مین کیا حاصل وقت ضائع کرنا ہے دیکھو بار ود کا ہاتھی اگر خوب اور بڑے
تو تعریف ہے بارود کے ہاتھی کی صورت کی تعریف نہین ہے اسیطرح مایا کا
اوڑانا خوب ہے کچھ اوسکے کا مون کو دریافت کرنا ضرور نہین
ہے مہاراج آپنے درست فرمایا یہ مہاراج آپنے جیو برہمہ کی ایکتا تو کی پر

آپنے کہین اونکار کا بھید کچھہ نہین کہا اور مینے سنا ہے کہ بید انتی اونکار کی اوپاشنا کرتے
ہین پرم ہنس نے کہا سنو برمھہ کا چنتین اونکار سروپ کر کراہنگرہ دھیان سی ہوتا ہے
اونکار اچھر برمھہ سروپ ہے سو ابھیاشی چنتون کرے ہے اونکار برمھہ سروپ مین
ہی ہون نرگن برمھہ کو پر برمھہ کہتے ہین اور سرگن برمھہ کو اپر برمھہ کہتے ہین سو نرگن
برمھہ کا چنتین کرنا چاہیے جس سے موکش پراپت ہوتی ہے اور جو اپر برمھہ کا چنتین کرین
ہین اونکو برمھہ لوک کی پراپت ہووے ہے اور جو نرگن اوپاشنا مین برمھہ لوک کی
اچھا ہووے تو موکش نہین ہوتا برمھہ لوک پراپت ہوتا ہے وہان ہرن گربھہ کی
ٹہور سکھہ بھوگ کے گیان ہووے ہے تب مکت ہوتا ہے اب نرگن اوپاشنا کی
پرا وہے کہ جو کچھہ پیدا ہوا ہے اور جسنے پیدا کیا ہے سب اونکار ہے اور سب
چیزون مین نام وروپ دو حصہ ہین سو نام سے روپ علیحدہ نہین کسواسطے
کہ جب بیل کہا تو سننے والا بیل سمجھے گا روٹی نہ سمجھے گا پس نام مین
روپ ملا ہوا ہے اور سب نامون کی اصل اونکار ہے کیونکہ یہ پرنو شبد
ہے اس سے بید کی اوتپتی ہے اور بید سے سرب نامون کی اوتپتی ہے
پس سرب نام وسروپ اونکار مین ہین اور اسیطرح سرب نام وروپ برمھہ مین
ہین پس برمھہ اونکار ایک ہوا برمھہ باچ ہے اور اونکار باچک ہے سو باچ
اور باچک مین بھید نہین ہوا کرتا اب برمھہ آتما اور اونکار کی اسیطرح
ایکتا ہے براٹ ہرن گربھہ ایشر اور تدید کالکش ساکشی برمھہ کے
یہ چار حصہ ہین بسنو تیجس پراگ اور تو ید کالکش جیو ساکشی یہ آتما کے
چار حصہ ہین جیو ساکشی کو تریا بھی کہین ہین براٹ اوسکو کہین ہین کہ

چیتن مع تمام پرپنچ کی اور بسواوسے کہتے ہین کہ جو بائیشٹ استھول ابھمانی ہے اب
بسو بھی بیراٹ روپ ہی ہے اسیطرح اونکار کا پہلا اچھر اکار بیراٹ روپ سے ابھید
ہے بیراٹ پہلا حصہ برہمہ کا بسو پہلا حصہ جیو کا اکار پہلا حرف اونکار کا ہے چونکہ
تینون پہلے ہین اسواسطے ابھید ہین ہرن گربھ اور تیجس اور اُوکار جو کہ
دوسرا حرف اونکار کا ہے ایک ہین پراگ اور ایشر اور مکار تیسرا
حرف اونکار کا ہے ایک ہین اور اونکار کی اماترا چوتھا پاد اور برہمہ کا چوتھا
حصہ ایشر ساکشی اور جیو کا چوتھا حصہ جیو ساکشی جسکو تریا کہتے ہین ایک ہین
ایسے چیتن کرنا اسکو نے چیتن اور نرگن اوپاشنا کہتے ہین مہاراج سمادہ کیا ہے
پریم ہنس نے کہا سنو سمادہ دو طرحکی ہوتی ہے ایک سبکلپ دوسری نربکلپ
سبکلپ سمادہ مین تریپوٹی یعنی دہیے دہیاتا دہیان دوویت برہمہ روپ
ہی پرتیت ہووے ہے جیسے مٹی اور گھڑا پر گھڑا ہی ہے روپ دیکھے ہے نربکلپ
سمادہ مین بھی تریپوٹی کی بہان ہووے ہے مگر ایسے جیسے جل مین نمک گھولا ہوتا ہے
نون ہوتا تو ہے پر دیکھتا نہین اور سکھوپتی مین تو انتہ کرن کا ابھاو
ہوتا ہے اور نربکلپ سمادہ مین انتہ کرن برتی سہت ہوتا تو ہے پر پرتیت نہین ہوتا
جیسے پانی مین نمک اور نربکلپ سمادہ کا پھل یہی ہے کہ برتی بھی جاتی رہے جیسے پانی کی
بوند گرم لوہے مین پرویش کرے ہے ایسے انتہ کرن کی برتی برہمہ مین لے ہووے ہے
اور سکھوپتی مین انتہ کرن اگیان مین لے ہووے ہے یہ فرق سکھوپتی اور سمادہ مین
ہے نربکلپ سمادہ مین چار بگھن ہین لے نندرا کے برتی کا ابھاو بکشیپ
برتی برہمہ کار ہوئے گی مگر جو کہ برہمہ نہایت باریک ہے گھبرا کر لوٹ آتی

ہوتا ہے راگ دوایک کے سنسکار رہا سو آد جب بکشیپ نہووے اوسوقت بڑی بنا بڑھ
ہوئے سکھ بھوگے مہاراج قطعہ کلام ایک بات مجھے کہدیجیے کہ بام مارگ کیا
ہوتا ہے اور چارون بیدون سے باہر ہے یا کیا اور مہاراج ناستک مت کیا ہے
بھائی تمسے ہارے کہان راجہ بھوج کہان گنگا تیلی کہان اُن سے کہان جا پڑے
بام مارگ کا حال بھی سُنو بام مارگ مین بھگ کی پوجا ہوتی ہے اگر ایک وقت
مین ایکہزار عورت کی بھگ کی پوجا اونکو میسر آجاوے تو جیتے جی ہی اونکی مکت ہے
بام مارگ ہے بام مارگی شراب کو تیرتھ کہتے ہین پیاز کو بیاس کہتے ہین غرض
ایسے ایسے نام رکھے ہین سنو ہم نے تو ایسا ہی سُنا ہے کہ بام مارگ ظاہرا
نہایت بیدون کے خلاف ہے اور رِگ[1] یجر[2] شیام[3] اتھربن[4]
چارون بیدون مین کہین ایسا اوپدیش نہین ہے اور لوگ کہتے ہین کہ مہادیوجی کی
طرف سے اس مارگ کی اختراع ہے اپنی سمجھ مین کچھ ایسا آتا ہے کہ جس چیز کو بیشتر
مین بُری کہے ہے اوسیکو بام مارگ مین اچھی کہی ہے اسی سے ایسا معلوم
ہوتا ہے کہ بام مارگ کے اچارج نے ایکتا سِدہ کرائی ہے جسکو لوگ بُری
سمجھتے ہین وہ بُری نہین ناقص وکامل سب کو ایکسا یقین کرایا ہے مگر دیکھو
اگرچہ سینے کا زہر اور شیرینی دونون ایک سے ہی تو ہین نہ شیرینی سے بھوک جاتی
ہے نہ زہر سے موت ہوتی ہے تاہم شیرینی سب کے پسند ہے اسیطرح جس مت
مین اچھے کرم ہین وہ شیرینی کے برابر ہین اور جسمین نشُدہ اسُدہ (ناقص ۱۲) کرم ہین وہ
بُری اور غلیظ چیز ہے اور اوس سے نفرت ہوتی ہے ایسے بام مارگ سی باتین
حالت مت دشن آدنا ہے اور بات ہے اوس مین شکت کی سُدہ پوجا جاتی

سندہ لوک کی پراپتی ہوگی اور جو شکت کو نرگن روپ بیاپک مانتے ہین اونکی گت اور اوتم
ہوگی اور جس پوجا مین ہنسا اور مدرا کا پان ہے اوسکو بام مارگ کی شاکھا تصور کرنا
چاہیے ایسا مارگ پرورتی والونکا ہے نرورتی والونکا نہین پس زیادہ اسکا بیان
بے مطلب ہے اب ناستک مت کا حال سنو ناستک وہ ہین جو کرتا نہین مانتے اور کہتے ہین
کہ جگت آپ ہی آپ پیدا ہوتا ہے اور ناش ہوتا ہے یعنی جہان تت ملے کچھ آکار بن گیا
خواہ آدمی خواہ جانور وغیرہ جیسے تیل بتی دیا اور آگ چارون ایک جگہ ہوئے اور
دیا روشن ہوا اسیطرح چار تت کے ملنے سے آدمی مع جان کے بنگیا کوئی اور دوسرا
بنانے والا نہین ہے فقط اب دیکھو کہ تتون یعنی عناصر مین موافق ناستکون کے یہ طاقت
ٹھہری کہ وہ خود بخود شامل ہوکر ایک صورت مین بنجاتے ہین غور کرو کہ جو کام اونہون
نے ایک خدا نہین کیے وہ ان ناستکون نے چار تت مین رکھے اورون کے ایک
باپ ان ناستکون کے چار باپ اور دیکھو کہ جو کوئی کرتا نہین ہے تو پیدایش اِس
انتظام پر نہین ہوسکتی جب بدون کسی ارادہ آپ ہی آپ پیدایش ہوتی تو ایک آدمی
سو گز کا ہوتا دوسرا پانچ گز کا ہوتا ایک کی آنکھین سر پر ہوتین دوسرے کی پیرون مین
ایک کی عمر لاکھ برس کی ہوتی ایک کی دو چار دن کی چونکہ پیدایش مین یہ بات
نہین ہے پس یہ پیدایش کسیکے ارادہ سے ہے اور جب ارادہ ہوا تو
ارادہ کرنے والا بھی ہوا سو ان ناستکون نے تتون کو ارادہ کرنے والا مانا
پس اونہون نے چار کرتا مانے اصل مین دیکھو تو اون کے چار تت چار باپ یا
چار خدا ہوئے اور ان چارون کا ملنا انکی مان بنی اب یہ پانچ کی اولاد ہوئی اب اپنے
سپوتون کا کیا کہنا ہے کہ جنکے چار باپ انادی موجود اور اون کا اقبال

بھی ہے اور پھر ناستک بنتی ہین واہ مہاراج بام مارگ و ناستکون کی کیفیت تو خوب
سنائی ناحق وقت ضائع گیا مہاراج یہ سندیہہ ہی کہ سب شاسترون مین بھی اختلاف ہے
پرم ہنس نے کہا سب شاسترون کا آشا مکت کرانے کا ہے مگر جو کہ بعضی بعضی باتین
اور شاسترون مین بیدانت شاستر سے خلاف ہین اوسکا سبب ہے کہ بیدانت مطلب ۱۲
شاستر بیاس جی کا کہا ہوا ہے اور بیاس جی ایشر کا اوتار یعنی مکت جوگی تھے اونکے
کہنے مین بھول نہین ہوسکتی اور دیگر شاستر چنجان جوگیون کے کہے ہین اس سبب
سے بعضی بعضی باتین بید کے خلاف ہین غلط کہی ہین جیسے جب مکھن نکالنا
ہوتا ہے تو دودھ رسی لکڑی ہانڈی ہوتی ہے تب مکھن نکلتا ہے ایسے تم اور
شاسترون کو بجاے دودھ رسی لکڑی ہانڈی وغیرہ تصور کرو اور بیدانت کو بجاے
مکھن کے اب مہاراج فرمائیے آپنے سپن سرشٹ اور جاگرت سرشٹ کی ایکتا دکھائی
پر مجھے اب بھی بھید معلوم ہوتا ہے کسواسطے کہ جاگرت کی کل کے پدارتھ دوسری
جاگرت مین ملین ہین اور سپن کے پدارتھ دوسرے سپن مین نہین ملین ہین تو
سپن سرشٹ اور جاگرت سرشٹ کی ایکتا کیسے ہوسکتی ہے پرم ہنس نے کہا کہ واہ رے
کھلاڑی اب تو تو بیدانت کی چوٹی کی خبر لینے لگا دیکھو جیسے سپنے مین ایک ہی
کال مین آپ دیکھنے والا اور سامگری پیدا ہوتی ہے اور اوسکو سپنے مین بھی دیکھتا
ہے کہ یہ سامگری سب پہلی ہے جو کل تھی سو آج بھی ہے کیونکہ سپنے مین بھی تو چلکر
برس مہینا دن سب ہی تو ہوتا ہے اسیطرح ابدیا کی کارن تا کر ایک کال مین
یہ جاگرت کا جیو اور پرپنچ پیدا ہوتا ہے پر ابدیا کا یہ کھیل ہے کہ ایسا معلوم
ہوتا ہے کہ یہ سامان کل کا ہے ابدیا کا ستوگن انش ہے گیان روپ

ہووے ہے اور گون اُس روپ گھٹ ہووے ہے سو دونون ایک ہی کال مین
پیدا ہووین ہین یہ بید کا اصلی سدھانت ہے پس یہ ثابت ہوا کہ کل کے پدارتھ آج
نہین دیکھین ہین نئے پیدا ہوتے ہین مگر اِبدیا کا یہ لچھن ہے کہ جیسے انہونے پدارتھ
دکھلاوے ہی ایسے انہوا کال یعنی وقت بھی ہر چیز مین دکھلاوے ہے سو سب ارتحی ہے
اور جو تم کہو کہ جاگرت کے جگت کے گھڑے کا بنانے والا کمھار دنڈ ہوتا ہے اور سپنے مین
تو ابدیا بناتی ہے سو دیکھو سپنے مین بھی کمھار چکر اور ڈنڈے سے ہی گھڑا بناتا ہی اور جو گھڑا
رات کو سپنے مین تمنے خریدا سو کمھار کی دکان پر ہی سے تو خریدا تھا اور کمھار کو تمنے گھڑا
بناتے بھی دیکھا تھا چکر بھی تھا ڈنڈا تھا اور اصل مین کوئی بھی نہین تھا اسیطرح یہ پرپنچ
کچھ ہے نہین صرف ایک تیری اُپھرنا یعنی خیال ہے جسوقت پھرنا ہووے جگت موجود
اور جب پھرنا نہین جگت بھی نہین جاگرت و سپن مین پھرنا ہے جگت سار اور بردا ہے
سکھوپتی مین پھرنا نہین جگت کا پتہ نہین اور دیکھو جہان تمھاری برتی یعنی خیال
نگیا تو وہان کچھ شے ہونے کا کون یقین ہے کیونکہ جہان تم نہین ہو وہان کچھ
ہو یا نہو تمکو تو انہوا ہی ہے جب تم اپنے خیال مین کسی چیز کو مانتے ہو یعنی
تمھارا خیال جب اوس چیز تک پہونچتا ہے تب اوس چیز کا ہونا تمھین بھاشتا ہے
اور جب تمھاری برتی ایک چیز کا گرہن نہین کرتی تو اوسکا ہونا کب سند
ہو سکتا ہے پس بھائی جگت پھرنی کے ساتھ ہی پیدا ہوتا ہے کل کا نہین ہے
جیسے چراغ جلتا ہے اور دریا بہتا ہے سو جس جس وقت تم دیکھو ہو اوس وقت
چراغ کی نئی لو ہے اور دریا کا پانی تازہ ہے نہ پہلی لو ہے نہ پہلا پانی ہے اسکو درشٹی
سرشٹی باد کہین ہین مہاراج ابتو میری سمجھ کچھ اور ہی ہوئی جاتی ہے

آپکی چرچا کیا ہے بس اتنا ہے

## شبد بلاول محلہ تیسرا

| | |
|---|---|
| اقول کیون تلیا جاے | دو جا ہوے تو سو جھی پاے |
| تس تے دو جا ناہین کوے | تس دی قیمت کہین کو ہوے |
| گور پرشاد بسے من آے | تا کو جانے دبدھا جاے |

## رہاؤ

| | |
|---|---|
| آپ قراف کسوٹی لاے | آپی پرکھے آپ چلاے |
| آپی توے پورا ہوے | آپے جانے سانچا سوے |
| مایا کا روپ سب تس تے ہوے | جس نون میلی سو نرمل ہوے |
| جس نون لائی لاگے تس آے | سب سچ دکھاے تان سچ سماے |
| آپ لو وہات سہے آپے | آپ بوجھاے آپے جاپے |
| آدیست گور شبد ہے آپے | نانک آکھ سنائی آپے |

مہاراج مینے آپکو نہایت تکلیف دی ہے مگر دو چار بات اور بھی کہدیجیے یہ کسطرح ہے کہ ایک جگہ تو آپ نے فرمایا کہ مین برمھہ ہون اور دوسری جگہ فرمایا سب برمھہ ہے اور کہین ایشر کو کرتا کہا کہین مایا کو پرم ہنس نے کہا سنو اسکو بدہ یعنی بقا اور نشید یعنی فانی کہتے ہین بدہ بچن تو یہ ہے کہ سب برمھہ ہے اور نشید یہ ہے کہ مین برمھہ ہون اب مطلب دونون کا ایک ہی ہے جیسے کسی مقام پر اس آدمی بیٹھے ہین اور او نمین سے نو آدمی کا اوٹھانا منظور ہوا تو ہر ایک سے بولا کہ تو بھی جا تو بھی جا صرف مین رہون اب اس کہنے سے

یہ مراد ہوئی کہ جو کچھ دیکھتا ہے سو سب جاننے والا ہی ایک مین ہی رہونگا یہ نشیدہ بچن ہوا
کہ اسمین تو آدمی کا نشید ہوا آپ ہی رہا اور جو اسنے کہہ دیا کہ ایک رہے تو بدہ بچن ہوتا
اس سے یہ مطلب ہے کہ وہ تو آدمی ایک او ہی دسوین مین لے ہو جائین یا فنا ہو جائین
پس دسون ایک ہی ہو گئے یعنی سرب جگت برمہہ ہو گیا سو ایک رہا پس دونون
طرح کے کہنے سے ایک ہی رہا کیون مہاراج تو برمہہ آپ ہی جگت ہو جاتا ہے
سنو جگت بھرم ہے جیسے رسی مین سانپ اسی طرح جگت برمہہ مین ہے اور
برمہہ سے جگت اس طرح نہین بنتا ہے جیسے کمہار و مٹی سے گھڑا بنتا ہے
مہاراج آپ نے مایا کو جگت کا کرتا کہا ہے اور مایا بھرم ہے تو اوس سے جگت کی
اوتپتی کیسے ہو سکتی ہے پرم ہنس نے کہا سنو جیسے سورج آپ بھی روشن ہے
اور دوسرون کو بھی روشن کرتا ہے اسیطرح مایا آپ بھی بھرم ہے اور
بھرم کی کارن بھی ہے سنو جب آدمی چکر کھاتا ہے اوس وقت اوسکو
تمام مکان پھرتا معلوم ہوتا ہے مگر اصل مین پھرا نہین اسیطرح کچھ سنسار
ہوا نہین اسکو آواگون ہوئی نہین پر بھرم کر کے ایسا نظر آتا ہے کہ سنسار ہے
اور مین جیو ہون جنم لیتا رہتا ہون الا اصل مین جیسے مکان نہین پھرا ایسے ہی
کچھ ہوا نہین ہے ایک برمہہ ہے مہاراج جو سب پرپنچ بھرم ہے تو انتشکرن بھی
بھرم ہوا اب انتشکرن کی برتی آتما کو کیسے پہچانینگے پرم ہنس نے کہا دیکھو
برتی برمہہ کو بشے نہین کرتی یعنی برمہہ کو نہین دیکھتی مگر ابدیا کو دور کرتی
ہے جب ابدیا دور ہوئی تو برتی مین سے ابدیا جاتی رہی صرف برمہہ ہی
رہ گیا اور سنو بیدانت شاستر مین جہان ایشر کو اوپادان اور نمت کارن

جگت کا کما ہے اوسکی یہ ریت ہی جیسے گھڑے کا اوپادان کارن مٹی ہے اور نمت
کارن کلال چکر وغیرہ اسیطرح جگت کا اوپادان کارن مایا ہے اور نمت کارن چیتن ہے
جیسے مکڑی کے جالے مین مکڑی کا سریر تو اوپادان ہے جہان سے جالے کا
سامان نکالے ہے اور اوسکا چیتن نمت کارن ہے اب چیتن ایشر اور مکڑی کا
علیحدہ رہا وہ گیان سروپ ہی ہے اور دیکھو ایشر کو جگت کا کرتا کہنا اگیان مین
ہے نہ کسو واسطے کہ نہ ایشر ہے نہ جگت ہی ہے بھرم ہے مگر اگیانی کے
سمجھانے کے واسطے ایشر کو کارن کہا گیا دیکھو جبکہ ناج بونا ہوتا ہے تو اول
کھیت مین ہل چلاتے ہین دانہ ڈالتے ہین پانی دیتے ہین نراو کرتے ہین اور
دن رات اوس کھیت کی حفاظت کرتے ہین کہ کوئی ہاتھ نہ لگاوے اور جب
ناج پکا تو خود مالک اپنے ہاتھ سے کاٹنا شروع کر دیتا ہے دیکھو ایک دن تو
اوس چیز کی کتنی حفاظت تھی اور ایک دن آپ ہی کاٹنے لگا اسیطرح بھائی
اگیان مین ایشر ست ہے بڑی بڑی مہمان جوگ ہے کرتا ہے پالتا ہے رچھیا
کرتا ہے مگر جب گیان آیا تب مایا کا وہ حال ہے جیسے پکے ناج کے کھیت کا ہوتا
ہے چیتن ماتر ہی قائم رہتا ہے اور سنو جیسے حکیم واسطے دور کرنے بیماری کے
جلاب دیتا ہے تو اوسوقت جلاب کی بڑی مہمان نئی قدر ہے کیونکہ بیماری کو
دور کرتا ہے مگر آخیر مین اوس جلاب کو بھی دور ہی کرنا پڑتا ہے اگر جلاب
پیٹ مین رہ جاوے تو وہ بھی دکھ پیدا کرتا ہے پس حکیم اوس جلاب کو بھی
خارج کراتا ہے اسیطرح پہلے ایشر ست ہے دکھ کو دور کرتا ہے پر گیان مین
ایشر کو بھی دور کرنا ضرور پڑتا ہے بلکہ یہان تک کہ یہ بھی سہو ہو جاوے کہ

ہین برہمہ ہون یا سرب برہمہ ہی اسے نرکلپ سمادھ کہتے ہین مگر جبتک وہ مہیہ سے تو
پرالبدھ کے بہاگ سے گیانی کا سمادھ سے اوتھان ہوجاتا ہے کیونکہ جیو بدھی کا اگوا
ہے جب بدھ برہمہ کی طرف جاتی ہے تو پہلے جیو کی کوٹسٹ کے ساتھہ ایکتا
ہوتی ہے پر بدھی پھر اوتھان کرالاتی ہے مہاراج سچ ہے ایک یہ اور سندیہہ
پیدا ہوا آپ نے فرمایا ہے کہ جگت تیری پھرنا سے ہے سو مہاراج جو میری
پھرنا سے ہے تو مین نے تو کبھی دکھہ کی پھرنا نہ کی ہوگی پھر مجھے دکھہ کہان
سے ہوا آیا پرم ہنس نے کہا سنو جب جگت کی پھرنا ہوئی تو سب ہی چیز آگئی کیونکہ
جگت نام سکھہ کا نہین ہے جگت نام دکھہ اور سکھہ دونون کا ہے جیسے رات کی پھرنا
کی تو اندھیرا چاند و ستارہ سب ہی تو ہین اسیطرح جگت کے ساتھہ دکھہ سکھہ
دونون ہین مہاراج آپ نے فرمایا ہے کہ چیتن گیان سروپ ہے تو مہاراج چیتن کو
جگت بھاشتا ہے اگر نہین بھاشتا تو گیان سروپ کیا ٹھہرا پرم ہنس نے کہا سنو
چیتن گیان سروپ ہے مگر جگت کا گیان نہین کرتا کیونکہ جگت کا گیان
انتہکرن کی برتی کرے ہے مگر انتہکرن کی برتی کو گیان کی شکت کا دینے والا
چیتن ہے جیسے چراغ آپ تو نہین دیکھتا مگر آنکھون کو دیکھنے کی شکت دیتا
ہے اگر چیتن پرکاشک گیان کا نہوتا تو انتہکرن کی برتی کو گیان نہین
ہوسکتا تھا جیسے اندھیرے مین بغیر چراغ کے آنکھہ کو طاقت دیکھنے کی نہین
ہے پس جیسے چراغ دیکھتا نہین پر دکھلاتا ہے اور چراغ کو روشن
کہا جاتا ہے اسیطرح برمہہ جگت کو نہین دیکھتا پر دکھلاتا ہے اسواسطے گیان
سروپ کہا گیا اور دیکھو جو برمہہ کو گیاتا درشٹا کہا ہے اوسکی یہ ریت ہے کہ

جیسے لوہے کا گولا اگ سے گرم کیا ہوا ہے جو وہ بدن سے لگ جاوے تو کہتے ہین
کہ گولے نے جلایا مگر دیکھو گولا جلانے والا نہین ہے آگ نے جلایا ہے مگر چونکہ
اگ گولے کے سہارے ہے اسواسطے گولے کا نام کہا گیا اسیطرح گیا تاپنا تو بدی
مین ہے مگر چیتین کے سہارے ہے اسواسطے چیتین کو گیاتاپنا کہا گیا مہاراج
آپ نے اگیان کو است کہا ہیں اگیان ایسے ہے جیسے بانجھ عورت کا لڑکا اوس
لڑکے کے اولاد نہین ہوسکتی کیونکہ وہ آپ ہی نہین ہے پھر اسیطرح اگیان سے
رچنا نہین ہونی چاہیے تھی کیونکہ اگیان بھی تو کوئی چیز نہین ہے اور جو آپنے
سکھوپتی مین جگت کا بادہ بتایا تو اندھے کو بھی جگت نہین بھاشتا ہے
جگت کا بادہ سدہ نہین ہوسکتا پرم ہنس نے کہا سنو ہم پرپنچ کو بھی تو ایسا ہی
است کہتے ہین جیسا اگیان کو جو بانجھ عورت کا لڑکا دیکھے تو بیشک اوسکی
اولاد بھی ہوسکتی ہے اور جو بانجھ عورت کے لڑکا نہین تو اولاد بھی نہین بس ہمارا
یہی مطلب ہے کہ اگیانی لوگ بانجھ کے لڑکا چیتون کرتے ہین اور اوسکی اولاد
بھی دیکھتے ہین یعنی اگیان کو بھی ست مانتے ہین اور اس جگت کو بھی
سو اگیان اور یہ جگت دونون است ہین اور تمنے نسبت اندھے کے کہا اوسکا
یہ جواب ہے کہ جگت بادہ صرف گیانی کو ہے اگیانیون کی درشٹی مین تو ست
ہی ہے اور جب تک گیانی کی دیہہ ہے تب تک یہ جگت بھاشتے ہے
مگر کچھ ہرج گیانی کا نہین کرتا جیسے کسی نے ایکبار مرگ ترشنا کے جل کو جا کر
دیکھہ لیا پھر وہ اوسی راستے نکلا تو اوسکو مرگ ترشنا کا جل تو پھر بھی دیکھے گا
مگر اسکو اب دھوکا نہین ہوگا کیونکہ ایکبار اوسنے وہان جا کر دیکھہ لیا ہے

کہ اصل مین جل نہین ہے مگر باعث صفائی ریت روشنی مین پانی دکھتا ہے مہاراج آپ
نے فرمایا ہے کہ سنچت کرم گیانی کے جاتے رہتے ہین تو مہاراج اسیطرح پرالبدھ
کرم کیون نہین جاتے رہتے جس سے اوسیوقت جگت کا ابھاؤ ہوجاوے پرمہنس نے
کہا کہ سنو ایک شخص نے ایک گلاس شراب پی لی ہے اور ایک بوتل اوسکے پاس
رکھی ہے اب بوتل تو دور ہوسکتی ہے مگر پی ہوئی شراب دور نہین ہوسکتی اوسکا نشہ
ضروری ہوگا اسیطرح پرالبدھ بھی دور نہین ہوسکتی کیونکہ یہ شریر اور دکھ سکھ
جو اس شریر کو ہوتے ہین بمنزلہ پی ہوئی شراب کے ہین مہاراج جو گیانی نے جیون مکت کا
سکھ جگت کے سکھون سے آگے جو پرالبدھ آدھین میسر آئے چھوڑ دیا تو بدیہہ
موکش کا سکھ بھی تیاگ دیگا پرمہنس نے کہا یہ نہین ہوسکتا کیونکہ یہان تو باعث
پرالبدھ کے بھوگ کرتا ہے اور بعد دیہہ چھوڑنے کے گیانی کا انتشکرن گون نکریگا
ے ہوجاویگا پھر بدیہہ موکش کا تیاگ نہین ہوسکتا اور یہ سوپاوک بھرم ہے اسکا
گیان کے ساتھ برودھ نہین مہاراج ایک سندیہہ اور اوپجا ہے کہ بیدین
اس جگت کی اوتپتی کہی ہے اور کتنی ہی طرح سے کہی ہے یہ سمجھ مین نہین آتا کہ ایک
بید اور کئی طرح کی بات کہی پرمہنس نے کہا کہ سنو یہ پرپنچ متھیا اتھوا ہے اب کہو
جو چیز است ہے وہ پیدا کب ہوئی مایا کی رچنا ہے سو مایا انرچنی ہے پس بیدنے
جہان جیسا مناسب تصور کیا ویسا ہی حال اوتپت کا لکھدیا اگر رچنا
ست ہوتی تو ایک ہی طرح سے کہی جاتی اور دیگر مذہبون مین بھی نسبت
پیدایش کم و بیش اختلاف واقع ہے پس جیسا جسکی سمجھ مین آیا اوسیطرح
لکھدیا اور یہ صحیح بھی ہے کہ پچاس آدمی نے منوراج سرشٹی بنائی اب

اپنی اپنی سرشٹی کی اوتپتی جیسے جیسے کہی وہ صحیح اور دراصل صرف وہ ایک سچا ہی ہے جسنے
پچاس کا حال سنکر کہا کہ سبکو بھرم ہوا تھا نہ کچھ پیدا ہوا نہ فانی ہوا اور دیکھو کہ سب کہتے
ہین کہ پہلے صرف ایک خدا ہی تھا اور پیچھے خدا ہی رہیگا تو جو کچھ بیچ مین ہوا وہ پہلے
خدا ہی تھا جب اوسکا انت آویگا تب پھر خدا ہی رہیگا پس بیچ مین بھی خدا ہی ہے
اگر بیچ مین کچھ اور ہوجاتا تو خدا نہین ہوسکتا تھا جیسے دودھ کا دہی ہوا جوان سے
بڈھا ہوا اب دہی دودھ نہین ہوسکتا اور بڈھا جوان نہین ہوسکتا اب جیسے دودھ
ست ہے ویسے دہی بھی ست ہے پس اگر تم ایسا مانو کہ جگت خدا سے علیحدہ
ہے اور خدا نہین ہوسکتا تو پیدایش کو فنا کہنا غلط ہے کیونکہ جیسے خدا
قائم ہے ویسے جگت بھی قائم رہے گا مگر کل چھوٹے بڑے مذہبون مین
خدا کو ایک کہا ہے اور جو دیکھتا ہے اوسکو فانی کہا ہے پس ثابت ہوا
کہ جو کچھ دیکھتا ہے سو خواب ہے اور دوسری چیز نہین بھرم کر کر اوسکو علیحدہ کیا ہے
اب دیکھو جب سارا جگت برمھ ہی ہے تو تو جیتن کچھ اور ہوگا **بیت**

گر تو پیوندی بدان شہ رشتہ شوی ذرہ گردی و لیکن مہ شوی
دو مگو و دو مدان و دو مخوان ❊ بندہ را در خواجہ خود محو دان ❊

اور جو ایسا کہتے ہین کہ خدا نے عدم سے سب پیدا کیا ہے ہم پوچھتے ہین کہ عدم
کوئی مقام ہے تو خدا ساری نہوا کیونکہ خدا کا ہونا عدم مین نہین کہہ سکتے پس
ایک عدم اور ایک خدا دو ہوے اور جو کہو کہ عدم مقام نہین ہے تو جب
خدا ساری ہے تو پھر پیدائش کا نکاس سواے خدا کے اور کہان سے
ہوا اعتبار اپنی سمجھ سے جو غور کرتا ہون تو آپ کا فرمانا درحقیقت درست ہے

کسواسطے کہ جب صرف ایک خدا تھا تو اوس وقت یہ پیدایش نہ تھی مگر خدا نے جیسے
کہ بعضے مذہب والے کہتے ہین کہ اپنی قدرت سے یہ سب پیدا کیا پس اِس سبب
پیدایش کی بنیاد قدرت ہوئی بلکہ یہ کہ کل پیدایش قدرت مین سے نکلی اور قدرت
قادر مین تھی پس جو کچھ قدرت مین سے نکلا وہ قادر مین تھا اور قادر صرف ایک تھا
پس وہ جو نکلا تھا وہ قادر ہی تھا مطلب جب ف قادر سے اصل ذات سے ہے
پرم ہنس نے کہا خوب سمجھے نمونے کپڑے مین بل بوٹا ہے پتھر مین مورت بنی ہین
دیکھنے مین بل بوٹا اور مورت کپڑے سے اور پتھر سے الگ یا فی علاحدہ تصور کرین
ہین مگر اصل مین بل بوٹا بھی تو کپڑا ہی ہے اور مورت پتھر ہی تو ہے مہاراج
درست ہے جگت بھرم ہے اور چیتن ماتر ایک ہے پر مہاراج جب برمھ بیاپک
ہے تو پھر انتشکرن مین ابھاش کیسے ہو سکتا ہے اور جو انتشکرن ہے تو برمھ کیسے
بیاپک ہو سکتا ہے ایک جگہ جب دو چیز ہونگی تو وہ ہر ایک بیاپک کیسے ہوگی
سوا انتشکرن تو مایا کا کارج بھرم ہے جیسے سرپ ورسی ایک جگہ پر موجود تھی
جب سرپ دیکھا تو رسی کچھ جاتی نہین رہی تھی رسی خود بھی موجود تھی اور سرپ
بھی موجود تھا پس بھرم کی حالت مین ایک جگہ پر دو چیز رہ سکتی ہے اور
دیکھو آکاش بیاپک ہے پر جل مین آکاش کا ابھاش پڑتا ہے اسیطرح
برمھ کا ابھاش انتشکرن مین ہے درست ہے درست ہے مہاراج اب کہیے
کہ جن شخصون نے مکت بیکنٹھ مین مانی ہے اور کہتے ہین کہ بیکنٹھ مین
برمھ کو دیکھے ہم برمھ کا ہونا کیسے مانین اونکا کیا حال سنو جن کی اوپاشنا
پوری ہوگی وہ بیشک کلپت بیکنٹھ بھوگین گے جیسے جاگرت مین جس چیز

مین ادھیا مین رہتا ہی وہ سب مین پراپت ہوجاتی ہے مگر اول تو یہ ہے کہ مین جھینی
برت لوگ بسنتی پھر جنم رکھنا پڑا دوسرے یہ کہ جب بیکنٹھ مین رہینگے تو اوس وقت مین
بھی گونہ دکھ ہی رہیگا کیونکہ حسب اپنے اپنے درجہ کے موافق بیکنٹھ مین جگہ ملیگی
جو شن بھگوان کے نہایت قریب ہونگے اونکی حرص وہ جو دور ہونگے ضرور کرینگے
ہان اس جگت کے سکھون سے وہان بہت ادھک سکھ ہونگے مگر چونکہ بشے آنند
بغیر من کے نہین ہوسکتا اور بیکنٹھ مین بدار تھ ہی ہین پس بیکنٹھی کے سر پر من کا بوجھا
بنا ہی رہا اور اخیر مین دھکے کھانے لوگون کی سمجھ پر افسوس آتا ہے کہ اصل مطلب
نہین سمجھتے بید شاستر پران وغیرہ نے بیکنٹھ کی تعریف کی ہے مگر گیتا مین اوپا دنہین
بید شاستر پرانون اور بانی مین یہ بھی تو لکھا ہے کہ مین دان سب کچھ کرو مگر بس کام
کرو اور بھگوان کو ارپن کردو اب اسکا مطلب نہین سمجھتے اگر بیکنٹھ دلانا منظور ہوتا تو
پھر سب کرمون کا ارپن بھگوان کو ہی طرف کراتا کیا ضرور تھا اس سے صاف ثابت ہے
کہ بھگوان اور مہاتماؤن کا یہ مطلب رہا ہے کہ لوگ سمجھکر کرم بیکنٹھ کے لالچ کرکے
کرین اور جب مجکو ارپن کرین تو مین اوسکے عوض اونکے من کی سدھی کا پھل
دون جو انکا من سدھ ہو کر گیان پاوین مکت ہوجاوین اب لوگ بیکنٹھ ہی جانیکو
مکت مانتے ہین لوہے کی بیڑی کاٹی سونے کا طوق گلے مین ڈالا پر ہان اونسے
اچھے ہین جو بھوت پریت سیتلا مسان وغیرہ کو پوج کر ہی مکت مانتے ہین اور جگت کے
سکھ کو سکھ جانتے ہین غور کرو کہ کرم سے مکت کیسے ہوسکتی ہے کرم بھی جڑ ہے
اور اودیا بھی جڑ ہے کیسے اندھیرا ابھی اندھیرے کو دور کر سکتا ہے
یہ جگت برہم کے اگیان سے بھاستا ہے جب برہم گیان ہووے

جب جگت نہین ہے جیسے رسّی کے اگیان سے سرپ بھاشا جب رسّی کا گیان ہوا
سرپ کا ناش ہوا اور کیول برہم سجاتیہ بجاتیہ سوگت بھید رہت ہی سجاتیہ وہ جو
اوسکا سا دوسرا ہو دوجی جیسین دو آدمی بجاتیہ یہ کہ جو اور دوسری طرح کا ہووے جیسین
آدمی اور گھوڑا اور سوگت یہ کہ جیسین کپڑے مین سوت سو نہ برہم سا کوئی دوسرا ہے
نہ برہم سے کوئی اور دوسری طرحکا ہے نہ برہم مین کوئی اور شامل ہے دیکھو سب چیز
مین استی بھاتی پریہ یعنی یہ کہ کچھ ہے معلوم ہوتا ہے اور پیارا ہے موجود ہے اور نام
اور روپ مایا کرت ناش وان ہین استی بھاتی پریہ سب کال ہین موجود جیسے
آٹا ہے معلوم ہوتا ہے پیارا لگے سفید دیکھتا ہے اب جب روٹی بنی تو نام و
روپ آٹے کے جاتے رہے پر استی بھاتی پریہ روٹی مین بھی موجود اسیطرح
برہم بیاپک اور سدا موجود اور دیکھو جب تک برہم گیان نہین ہے ترپوٹی
لگے گیاتا گیان تینون قائم ہین اور جب تک لبتو یعنی چیز اور اوسکا دیکھنے والا
اور دیکھنا بنا ہے تب تک موکش نہین دیکھو اگر کوئی نہایت پیارا ملتا ہے
تو اوسوقت یہ خواہش ہوتی ہے کہ مین اور وہ ایک ہوجاؤن اگر کوئی چیز بہت
اچھی ہوتی ہے تو یہ چاہتا ہی کہ پیٹ مین رکھہ لیجاوے پس اصل آنند وہی ہوا
جبکہ ایک ہوجاوین اگر تم خدا کے پاس بھی گئے تو کیا ہاتھہ آیا اب خدا کا خوف
سر پر ہا اور تم یہ بھی کہتے ہو کہ خدا کی مرضی مین کسیکو دخل نہین بھلے کو برا کرے
برے کو بھلا کرے اور تم اپنے کو ہمیشہ گنہگار ہی سمجھتے ہو پس اگر خدا کے
روبرو تمسے کوئی گنہ بنگیا تو مارے گئے اگر گنہ نہ بھی بنا اور خدا کی مرضی
مین ایسا آگیا کہ دکھ دے اب کہئے کیا مکت ہوئی اور جب تمکو بھی دکھ

نہین ہی کہ نیک کردارونکو ضروری بہشت ملیگی تو ایسی دہوکے مین کیا حاصل اور اگر تم دعوی کروگے تو خدا کے گنہگار ہوگے کیونکہ تمنے اوسکی مرضی مین دخل دیا ماسوا اوسکا بہید خفیہ معلوم کرنا بہی تو تمنے ناممکن سمجہا ہے اور جو تمنے کہا کہ بنا برمہہ کے دیکہے برمہہ کیسے یقین اوسے راہ سکنیگے تو آپ دیکہکر ہی آئے ہین اگر کہو بید شاستر اور بڑے بڑے لوگ کہہ گئے ہین اس سے بہشت اور لوک کا یقین ہی تو برمہہ گیان کیا بید شاستر مین نہین کہا ہے اور بڑے بڑے پیار برمہہ گیان کو نہین کہہ گئے اور اب ذرا غور سے دیکہو کہ ست گرنتہہ عقل وغیرہ کو تمنے دیکہا ہے اگر نہین دیکہا تو کیون یقین لاتے ہو اور جو چیز دیکہنے مین نہ آوے اوسکو کسطرح معلوم کرتے ہو بہائی ان آنکہون سے برمہہ نہین دیکہہ سکتا ہان تت پر ہو کر ندہیاسن کرو آپ ہی کو برمہہ کہوگے

## دوہا

سودہن کرہی سنار جون کندن لاوے ہاتہہ — بندرابن اس گیان بن جگت رہو نہین ساتہہ

## ایضاً

مایا کو سنجوگ سے جو چیتن بہیو جیو — سو چیتن نج روپ کو تیاگ کیو نہین پیو

## ایضاً

جل نرمل کے مانہہ جس چہایا دوسر ہوے — بندرابن جو بہید ہے نہین ہوا وہ دوے

## ایضاً

من پہر ناسی ہوت کر کونی بدہ سے ہوے — جہی بہگت جی دہیان کر جہی گیان سی کہوے

## ایضاً

کرائی سنکلپ نرک سرگ ٹہہرائے — جیسین بالک چہانہہ کو دیو بہوت کہہ گائے

دوہا

سرب ٹھور مین دیکھنا اُتم اچل اسنگ | یہ پوجن اس دیو کی کہیئے اٹل ابھنگ

ایضاً

جو پوجا آکار کی تا کو پھل پرچھن | بندرابن اس بھیو وہ بِن پورن رہ گیو رچھن

ایضاً

جیتین سب مین ایک ہے یہ نشچے تو جان | جو درشٹی ہی بھید کی دیہہ بھاؤ سے مان

ایضاً

اگن مانہہ جیسین بہین سیتلتا کا لیش | بندرابن تس برمھ مین ناہین دویت کلیش

ایضاً

گیانی رہی ہمار ہم کھٹ پٹ بیاپی نانہہ | بندرابن وہ شانت کر رہی پرشن گھٹ مانہہ

ایضاً

کھانا سونا جوگتا گیانی کی سم جان | سبکو جانے برمھ مے دوجا بھاؤ نہ مان

ایضاً

بندیا کتھنی کوڑہ ہی جب ابھیاس نہ ہوے | بندرابن ابھیاس بن برمھ لابھ کیو کھوے

ایضاً

شانت برت جا پرکھ کی تا کو بھات نہ آے | جیسین نرمل جل بکھے آپن روپ دکھاے

ایضاً

جیہا سروں نا شکا تجا نچیریہ جو سے | انکا ساکشی آتما نشچے مانو سوے

ایضاً

پھر ناہووی لین جب بھو جگت کو ناش
نہیدابن تب گیو کیول برہم پرکاش

ایضاً

برہم بنا کچھ بہت نہین برہم اکرتا ہووے
دھوم کرن سنجوگ کر پل چلاوے سوے

ایضاً

برہم جگت نیام سب جب لگ گیان نہووے
شودوا ہت تا ہجا و جب نام روپ گیوکھوے

ایضاً

بدھی گو اور شاستر لین یہ تینون سا تھہ
جب کچھ دیکھے تھور کی بست پڑی تب ہاتھہ

ایضاً

جیسین جگ سپنی کھی بن سامگری ہووے
بیدابن ترت جگت جڑ اکاش ہی سووے

تو اب بید شاستر بڑے بڑے مہاتماؤن کا کہنا اُن لوگہا باگ تو بید کو پہلے ہی سُنا دیئے ہین بید کی سُرتی سُنو ٭ اونگ سنیگ گیان ہن تنگ مہہ نا ناستی کنچنا ٭ سربنگ کہل ادنگ برہم تیتی کیئے اُوتر مہا نسا شاستر ہے یا نہین جو جیو برہم کی ایکتا سِدہ کرے ہے اور صرف برہم گیان سے مکت کہے ہے یہ تو بید شاستر کی گواہی ہوئی ٭ ٭

اب گورونانک شاہ کی بچن سنو شلوک

نرانکار اکار آپ نرگن سرگن ایک
ایکہی ایک بکھان نونانک ایک انیک

چوپائی

آپے آپ اوپایو ٭
آپی سوکھم آپی استھولا
جنہہ آپ رچو پرپنچ اکار

آپے باپ آپ ہی مایو
لکھی نجاے نانک لیلا
تنہہ گن مین کینو بستھار

پاپ پن تنہ بھی کھاوت
آل جال مایا جنجال
دکھ سکھ مان اوپمان
آپن کھیل آپ کر دیکھے

گواو رنگ گواو سرگ بنجھاوت
ہون ہین موہ بھرم بے بہار
انیک پرکار کیے پکھران
کھیل سنکوچے تو نانک ایکے

## کبیر صاحب نے فرمایا ہے

ساد ھو ہر مین ہر کو دیکھا ؛

آپے مالی آپ بغیچہ آپے سینچن ہارا
آپے دنیا آپے دولت آپے مال خزانہ

آپ کلی آپ پھول آپے سونگھن ہارا
آپ ہی لوٹ اور سب لٹاوے ہاتھ لیے اک پیالہ

کہین کبیر سنو بھی سادھو گھٹ ہی مین ٹھاکر دوارا

## دوہا

کبیر برچھا پوچھے بیج کون بیج برچھ سے مانہہ
جیو جو ڈھونڈے برمھ کو برمھ جیو کے مانہہ

## ایضاً

کبیر ادھی سب آپ مین سکل ہتی تا مانہہ
جیون ترور کی بیج مین پات پھل چھانہہ

## ایضاً

کبیر ہیرت ہیرت ہیر یار ہیو کبیر ہیرائے
بوند سمانی سمندر مین سو کت ہیری جائے

## ایضاً

کبیر بوند سمانی سمندر مین جانے سب کوے
سمندر سمانا بوند مین بوجھے ورلا کوے

## پلٹو داس جی کے بچن سنو

جگنناتھ جگدیس جگ مین بیاپ رہا ✢

چار کھان مین گھٹ چر اسی ورنہ کوئی دوجا … آپ ہی ٹھاکر آپ ہی سیوک کرت آپنی پوجا

آپ ہی آتا آپ منگتا آپ ہے جوگی بھوگی ✢ … آپ بشنو آپ لچھمی آپ بید آپ رُوگی

آپ ہے برمھا بشن مہیشر آپ ہی سرشٹ ہوا ئے … آپ ہے برمھ نرد بن گاوے آپ ہے پیرت مایا

آپ ہی کارن آپ ہی کارج لچھمن روپ درسایا … پلٹو داس درشٹ جب آوے سنت کرین جب دایا

دوہا

ہم پیا پیا ہم ایک گھٹ بیبیک سنتن کہی … بھی اگم رس بھبیک دیکھا دیگل پیا ایک ہو

دوہا

ہم اسنگل بسپار دار پار ہم ہی کہی … سنت چرن کی لار ادانت تلسی بھی

## بسنت

مت بھرمی رے گھر مین دیدار … ٹک آنکھ کھول غفلت بسیار

پیا ایک سب مین گھٹ گھٹ برمھ چھانڈ بھٹک دنیا کو بھرم … جگ جگ بھرمت کر بچار سرت نین سنت سدھار

بن بھلاان گھر بسبر بات ٹھگ سنگ کینو گھر نہ گھاٹ … دنیا چار تن کی جھنجھار چھوٹت تن بھگتت ہون ہار

بوجھ بجھ گھر کھوج روح اندر مین من ماری موج … سنگ ست گوکر پیرندھار بھٹک بھول سب بے نکار

جن جن بیت گو رسن لین تن تن پایو اگم چین … اگم گانگی نہ بچار تو ہی تو ہی تلسی وار پار

دوہا

وار پار تلسی لکھو نگیو چرن کی ماہنہ … جھلکو اگم رس برمھ کو تمکو تجیر من ماہنہ

## دادوجی کا بچن ✢

دوہا

کرتم نہین سو برچھ سے گھٹے بڑھے نہین جاے ۔ پورن بھجل ایک رس جلت نہ ناچے آے

دوہا

اوپج بن سے گن دھرے یہ مایا کا روپ ۔ وادو دیکھت تھر نہین کبھی چھایین کبھی دھوپ

## گوشائین تلسی داس جی نے فرمایا ہے

مین ہر سادھن کرے بجانی ۔ جس آپ نج بہیکھ کھینچا تس کون دکھ درانی

سپنے نرپ کو سو بر بکل بھیری اگھ لاگے ۔ باجھ میدہ سیت گوٹ کہے نہین سیدہ ہو بن جاگے

سرگ مین سرپ پل بھی ایک گھٹ ہوے او بچارے ۔ بھو جبدہ دہر ال انیک کرمارے مرے نہ مارے

نیچ بھرم تی ربکر ہم بھو ساگرت بھے او بچاوے ۔ او گاہت بوہت نوکا چڑہ کبہون کہ پار نپاوے

تلسی داس جگ آپ سہت جب لگ نرمول نجائی ۔ تب لگ کوٹ اوپائے کرمرنے ترے نہین بھائی

دوہا

بیاپک برمھ جو برج آج اکھل انیہ اھید ۔ سو کہ دیکھ ہر ہوے بر ناہ نجانت بھید

چوپائی

بیاپک برمھ اکھنڈ انتا ۔ اکھل اموک شکت بھگونتا

جیتا انیک روپ ہر نرت کرے نٹ کوے ۔ سوے سوے بھاو دکھاوے آپی ہوے نہ سوے

کوئی کہست جھوٹ کہی کوئی جگل بریل کرمانین ۔ تلسی داس ہری تین بھرم جب آپن پہچانین

## دادو صاحب نے فرمایا ہے

دوہا

نہین تہان تی سب ہوا پھر ناہین ہو جاے ۔ دادو وہ ناہین ہو رہو صاحب سے لو لاے

## جگجیون صاحب نے فرمایا ہے

## شبد

نہین گھٹت بولت ڈولت تہین تہین ہو کرتا
ہی برہما بشن مہیش ہو تم ہی جوگ اپار
سبھ اور اسبھ ہو سب ماہین

تہین کھیاوت پانی پیاوت مین من کری بچار
تم ہی سنتن کے من مہی ہو تم نرگن نرانکار
اور دوسرو جانو ناہین ✠

## چرنداس جی نے فرمایا ہے

سوانس ہی سوانس ہے چاہے جب آپ ہی ہے سو اکھنڈ ہی ناہین ٹارو
باہر بھیتر ہے بھرپور سو ڈھونڈھت کہان نہین نہین نیارو
چرنداس گرو بھید دیو بھرم دور بھیو جو تھوات بچارو
درشٹ ادرشٹ جو رام کو دیکھت رام بھیوین دیکھن ہارو

## ولی صاحب کا قول ہے

دریاؤ کی موج پہ جا کے دیکھو — کہان جاؤنا کہان آؤنا ہے
دریاؤ مین اوٹھنا ہے — پھیر دریاؤ مین سماؤنا ہے
یہان اور نہین کچھ کرنا ہے — مین تین کا بھید مٹاؤنا ہے
دریاؤ اکھنڈ ادویت ولی — نا کچھ کھونا ہے نا کچھ پاؤنا ہے

## غزل

حباب کیطرح اپنے تئین بنا کے توڑ — طریق حق مین یہی توڑ ہے خدا سے جوڑ
بدن کے توڑے ہوا کے سوا نہ نکلے گا — خدا ہی نکلے جو دیجے خودی کا بھانڈا پھوڑ
تعینات کے نقطون سے ہے کثیر احد — وہی ہے ایک دس سو ہزار لاکھ کروڑ
صنم کو پوجین برہمن حرم کو مانین شیخ — یہ دونون ایک ہین ہانون کسے کسے ون چھوڑ

سوائے ہستی حق کی جو کچھ نظر آوے | یقین جانو کہ وہ سب خیال کی ہے گھوڑ
ازل سے لیکے ابد تک وہی جو ہے سو ہے | برنگ بحر روان جسمین ہے نہ توڑ نہ جوڑ
عبث ہین شعر و سخن کے یہ توڑ جوڑ نیاز | بس اب تو ذکر کی اور فکر کی طرف منہ موڑ

## سویا

سونس سو رات دن سوہنگ سوہنگ ہی جاپ یہ ہوتا بار بار ڈر وہ کے دھرت ہے
دیہہ پرے اندری پرے انتہ کرن پرے ایک سوا کھنڈ جاپ تاپ کو ہرت ہے
گانٹھ رودر اگنش کے مال سوت پروئی اونکے پھرآئے کون کا سچ سرت ہے
سندر کہت ایک آتما چیتن روپ آپکو جپن سو تو آپ ہی کرت ہے
مہاراج اپکا گیان سچا ہوگا پرا و پاشنا اور بھگتی کو نہین پا سکتا اب کی مین گنیش جی
کو منا کر بھگتی کی مہمان کہتا ہون دیکھین آپ کیسین رد کرتے ہین

## سری گنیش اتھ

## دوہا

ہر گورسنت انگرہ دیا سادھو کی ہوے | نبھا بن سنگت سن الکھ لکھاوے سوے

## شلوک سری مکھ

بھگتیا دمگیا گراہ یہ شردہ یاتماپرس ستام | بھگتہ نیات مرن شٹا سوپاک تپسم بھوان

## ارتھ

مین ایک شردھا سمت بھگت ہی سے ملتا ہون میری بھگت چنڈال ذات کو بھی پوتر کر دیتی ہے

## کپل بھگوان نے بھی فرمایا ہے

## شلوک

منیخ مانیا بهگتیا بهگوت کهـا الممن سدہ شوت شوہ نیتهہ یوگ نام بر مهہ سدهی

## ارتهہ

جولیون کو بر مهہ سدہ کےلیے بهگوت بهگت کی برابر واسطے کلیان کے اور مارگ نہین ہے اور کیرتن کی مهمان نوتا ہر ہی ہے اور بهگوان کے پارکهدون نے بهی کہا ہے

## شلوک

اگیانا وتهوا گیانا دوتم اشلوک نامیت سنکیرت تم گہم ہنت دی دہو تیها نلا +

## ارتهہ

بهگوان کا نام جان کر یا بے جانے بهی کہی پاپون کو ناش کر دیتا ہے جیسے اگ سوکهی لکڑی کو جلاے دیتی ہے

## جم راج جی نے بهی کہا ہے شلوک

اتیاونال مگہ نرہرنا سے پتن سامیت کیرتم بهگوتو گن کرم نام نام
بکرسش پتر مکهوان جدجام لوپی نارا ین ایتی مریہ مان یاسے مکتم

## ارتهہ

پاپ ناشن کے واسطے کیول بهگوان کا کیرتن سمرتهہ ہے پاپی اجامل نے مرتے سمے نارائن کا نام اپنے پتر کو پکار کے مکت پائی فقط

| کلو کیول کیرت نات | کلجگ کیول نام ادهارا |
|---|---|

اور مهاراج جو پورن بهگت ہوئے ہین اونکی مهمان کیسی ظاہر ہے

## چوپائی

تب بھئے پرہلاد بھگت سب جانی
ات پرہلاد ہر کیو جب ہین
لین بھگت کو ترت بچائی
ڈرہ آسا جن جس او بچائی
داسی ست نار در ہے بھائی
بھگتن کی ست سنگت پائی
بشن دیو کی آسا لائی
بہت کال اس جا نو بیتا
دہرو جی برج منڈل مین آئی
بہت کال اس دھیان لگایا
راجا ایک مور دھج بہیا
دہرم نیت مرجادا ماہین
ایک سمے ارجن سکے تاہین
مو سم بھگت نہ دوجا کوئی
ارجن مون بھگوان لکھانا
چلے کرشن ارجن دواو سنگا
برہمن روپ دھر و بھگوانا
دواو چل راجا گرہ آئے
راجا کیو جو اگیا ہوئی

تب پاتر اس دہیانتن ٹھانی
کھمب پہاڑ ہر پرگھٹے تب ہین
تاکی کیرت سب جگ چھائی
بندرابن ہر پرگھٹے آئی
پورب جنم کتھا اس گائی
برہ او بھٹی بن جائے بھائی
لاگے دھیان کرن بن جائی
بشن دیانندہ پرگھٹے بیتا
بیٹھے اٹل سمادہ لگائی
گرہ چڑھے آئے ہر رایا +
پریم بھگت مین پورا بھیا
وا سم نرپ بھیا کوئی ناہین
بھیو ابھمان بہت من ماہین
ہم سم کرشن بھوت ہے سوئی
بھگتن کی گت تو نہین جانا
ناہر ایک ساتھ لیو چنگا
ارجن کو بالک کر آنا
کیمو ہیت بھوجن کو دہائے
بھوجن ترت منگاون سوئی

ہر تو لے سن مارگ ماہین
بھوجن کو یہ بھو کھا رہیا
مجھ کو لے ناہر تو کھائی
ناہر کھیو تو تن تیرا
مین کھیو بال مور سکھ دائی
ہم تم چلین مور ڈھیج پائی ✤
ست اور مجھے دواؤ کو کھاؤ
راجا کھا دیر نہین کیجے
اتنے مین ست سنگلے آیا
نرپ ست کھا دیا بڑہ کنہیا
یہ تن چھن بھنگی نس جائی
میری بھاگ بڑی ادھکائی
باگھ کھا آدھا تن کھئے ہون
بالک کھا لیہو تم بھائی
ناہر کھا نہین اس کھاؤن
کھیو بالک بھر کیمین کیجے
ناہر نے یہ بدہ سمجھائی
مات پتا دواؤ کھینچین بھائی
جیھون آرا ست سر پر دہریا

یہ ناہر مو گھیرو آہین
تم بالک کو مارن چہیا
یہ بالک مور و سکھ دائی
کومل ماس بال بھکھ میرا
بالک کو نہین کھادو بھائی
واکا ست توہ دیہون دوائی
کاہے کو تم بھوکے جاؤ
رانی کہا مجھے بھکھ لیجے
سپ کرمان کر سیس نوایا
تم دیال جو درشن دیہا
بھیر کاہو کے کاج نہ آئی
تمرے کارج کا یا آئی ✤
تاتے اپنی بھوکھ بوجھیئے ہون
جتنا چاہو کھاؤ آئی
کیون اپنے سر پاپ چڑھاؤن
کرکے دیا بھید کہہ دیجے
آرا سر پر دہیو دہرائی
جب اہج سے تن ہو جائی
ہا ہا کار نگر بیچ مچیا ✤

نرپ رانی دواو کھینچن چاہا ۔ ہرجی ہاتھ پکڑ لیو دھایا
ہرسن بھیو جبہ بھوج رُو پا ۔ نرپ کو درشن دیوا نوپا
ہر ہووے مانگو بر کوئی ۔ جو تمرے من اچھا ہوئی
بھوپ کہیو بر دیجے ناتھا ۔ پریت رہے تم چرنن ساتھا
ہے دیال دو جا بر دیجے ۔ بھگتن سے کسنی لکھو لیجے
بروے کے ہرشن دیالا ۔ انتر دھیان بھئے تت کالا
ایسے بہت بھگت بھئے بھائی ۔ نام دیو کی گائے جو آئی
شوری کے پھل جوٹھے کھاوا ۔ نرسی کی ہنڈی سکراوا
تہ لوچن ڈرہ بھگت کمائی ۔ جلکی ٹہل کری ہر آئی
سیتا نائی اور ریداسا ۔ انکی پورن کینھی آسا
میران بائی درشن پاوا ۔ دھنا بھگت کا کھیت دھراوا
ہرش چندر کو دھرم نبھاوا ۔ ہاتھ پیر جے دیو جو پاوا
کہاں لگ بھگت پر بھونا گاؤن ۔ ہم بدھ چھوٹ پار نہین پاؤن
آپ گیان ادویت لکھانا ۔ بن اس گیان مکت نہین ٹھانا
سب کوئی مکت بھگت سے گاوے ۔ کس بدھ مکت گیان سے پاوے
پھل مکت سا لوگ کہاوے ۔ دوجی بن سامیپ ٹھراوے
تیجی کو سا روپ بتاوا ۔ چوتھی کو ساجج لکھاوا
سے مکتی بھگتی سے پاوے ۔ بر مہہ گیان کچھ کاج نہ آوے

اور مہاراج کتھا بارتا مین بھی سُنا ہے کہ او جلکن مین تپشیا دان وغیرہ کرنے

آگے بالمیک وغیرہ بڑے تپسّی ہوئے آگے جگ اور کرم بہت ہوتا تھا اور اب
کلجگ مین مُکتی صرف بھگتی اور سمرن سے پراپت ہوتی ہے پرم ہنس جی نے کہا
کہ بھائی اوپاشنا انیک پرکار کی ہے کہو کس دیوکی اوپاشنا سدّھ دایک ہے
کون سے نام کا سمرن لازم ہے دیکھو جو گنیش جی کے اوپاشک ہین وہ
کہتے ہین کہ گنیش جی اناد دیو ہین ترپراسُر کی لڑائی مین مہادیو جی نے
اونکی پوجا کی سمندر منتھنے کے سمے بشن جی نے پہلے اونکو پوج لیا
کیونکہ گنیش جی سدّھ دایک ہین یہ بات بید اور گنیش پُوران سے ظاہر ہے

دوہا

بنھن سمرت سندت سکل بگھن پراہ بلا نہہ | مدہ منگل آر وگ ڈھن مکت بھگت نیرا نہہ

اور جو پرِش شکتی کی اوپاشنا کرتی ہین وہ کہتے ہین کہ شکت سب سے بڑی ہے شکت کا
ماتم دیبی پوران مین بخوبی لکھا ہے بغیر شکت دیوتا اور آدمی مثل مُردے کے ہین
سبکا آدھار شکت ہے اِس سے سب کو شکت کی اوپاشنا لازم ہے شکت
دو طرح کی ہے ایک لکشیا دوسری الکشیا لکشیا کے تین بھید پہلے
مہالکشمین جسنے لوک سن دیکھکر تموگن سے دوسرا مہاکالی کا روپ دھارن
کیا پھر ستوگن سے تیسرا مہاسرسوتی کا روپ دھارن کیا تینون مین آشرمی پرکھ اور
کی شکت ہے مہالکشمین سے برہما اور لکشمین پیدا ہوئی اور مہاکالی سے رودر اور
سرسوتی پیدا ہوئے اور سرسوتی سے بشن اور گوری پیدا ہوئے اور
اونہین سے آئندہ سب دیوتا اور دیبی پیدا ہوئے جو شخص مورت
کی اوپاشنا کرتے ہین وہ کہتے ہین کہ یہ دیوتا ظاہر ہے اور

پوشیدہ ہین اونکی اوپاسنا سبکو لازم ہے یہ تمام جگت کی نبیاد ہین اور بید سے سورج کی مہمان بطرح احسن ظاہر ہے سورج کی ترقی مے کہتے ہین یعنی بید ترقی اور اگن ترقی کا روپ ہین اگن کا اصل روپ گرمی ہے سو سورج کی کرنون مین ہے اور بید مین لکھا ہی اور لوک مین ظاہر ہے کہ سورج برکھا مین اپنے کرنون کی گرمی سی بارش کرتے ہین اور بارش سے درخت بیل وغیرہ اور قسم قسم کے جانور وغیرہ پیدا ہوتی ہین جل اگن سے پیدا ہے اگن کا مادہ سورج سی ظاہر ہے پس سورج بھگوان کی اوپاسنا سبکو واجب ہے بذریعہ سورج حال اطراف اور وقت اور موسم معلوم ہوتا ہی جب سورج نارائن کھٹوہین کلا سے تپتے ہین تب پرلے ہو جاتی ہی پھر اوسی جل مین ہرن سمے انڈا پیدا ہوتا ہی تب تمام جگت پیدا ہوتا ہی سورج نارائن کی ساتھ ۱۲ اگندھرپ ۱۲-اپسرا ۱۲-ناگ ۱۲ جکش ۱۲-راکشش ۱۲-رکھہ ہر ماہ مین یہ سب ایک ایک بدلا کرتی ہین سورج کے آگے گندھرپ گاتے ہین اپسرا ناچتی ہین رکھہ بید استت کرتے ہین جکش رتھہ کھینچتے ہین راکشش پیچھے سے ڈھکیلتے ہین

| | چوپائی | |
|---|---|---|
| بشن برنج مہیش شریرا | نراکار نرگن گمبھیرا | |

جو مہادیو کی ارچا کرتے ہین وہ کہتے ہین کہ مہادیو انادی دیو ہین اونکی دکشن انگ سے بشن اور بام انگ سے برمہا اور ہردے سے رودر پیدا ہوئے بشن بیکنٹھ مین برمہا برمہہ لوک مین رودر کیلاش پربت مین رہتے ہین اور شو لوک سب سے اوپر ہے ہر سہ دیوتا مہادیو کے جسم سے پیدا ہوئے مگر چونکہ رودر ہردے سے پیدا ہوئے اسلیے رودر اور مہادیو مین کچھہ چندان بھید نہین ہے بشن نے

مہادیوجی کی بڑی ارادہ نا کی ہے تب مہادیوجی نے خوش ہوکر سدرشن چکر دیا اور
شکت دی کہ بشن جی تینون لوک کا پالن کرتے ہین اور بشن جی مہادیو کی سیوا
کرکے بشن جی کی نہایت عزیز ہوئین جب کرتر پورا سر نے سبکو تنگ کیا
تب مہادیوجی نے اوسکو ناش کیا جب سمندر سے زہر نکلا تو اوسکی تیزی
سے دیوتا راکشس وغیرہ سب تنگ ہوئے اور تینون لوک جلنے لگے تب
مہادیوجی نے اوس زہر کو پی لیا جب نرسنگھ جی کی اولاد کی زیادتی ہوئی
تب مہادیوجی نے سربھہ نام پرند جانور کا روپ دھر کے سب کو ناش کیا
صرف نرسنگھ جی کو چھوڑ دیا جب باراہ جی کا بنس بہت زیادہ ہوگیا اور کل کو تکلیف
ہوئی تب مہادیوجی نے بٹھلنا گتّے کا روپ دھر کر سوائے باراہ جی کے سبکو
ناش کیا ایک وقت مابین بشن جی و برمھا جی کے اس بات پر جھگڑا ہوا
کہ بشن جی کہتے تھے کہ مین بڑا اور برمھا جی کہتے تھے کہ مین بڑا تب مہادیوجی نے
ترسی لنگ پرگھٹ کیا اور آکاش بانی ہوئی کہ جو اس لنگ کا انت لے آوے
وہی بڑا بشن جی نیچے کو دور تک گئے مگر اخیر نہ پایا تھک کر لوٹ آئے برمھا
اوپر کو گئے مگر انت نہین ملا الا برمھا جی نے جھوٹ آکر کہدیا اسی سبب سے اونکو
سراپ ہوا کہ اونکی کوئی اوپاشنا نکرے بشن سچ بولے اس سے یہ درجہ اعلیٰ
پایا دیکھیے صرف شب جی مہادیو کہلاتے ہین اور سب دیو

## دوہا

شوگور شوپہ دیوتا شوہت شوجگ بندہ ٥
شوا تما شوجیو ہین برمھہ سدا نند دند ٥

**دوہا**

شو جل مین شو انل مین شو تھل مین شو سرب
شو اکاش شو بھوم مین شو بھج تج گرب ۱

جو بشن جی کی اوپاسنا کرتے ہین وہ کہتے ہین کہ بشن اناد دیو ہین بشن کی نابھی
سے کنول پیدا ہوا اوس سے برھما ہوئے برھما سے رُودر ہوئے جنکو مہادیو کہتے
ہین سارے جگت کے پالن کرنے والے بشن ہین بشن جی کی مہمان بید
اور پورانون سے ظاہر ہے اور اونھون نے بہت اوتار رکھے اور راکششون کو
مار بھار زمین کا دُور کیا بھگتون کو درشن دیا مہادیو جی برھما آد سب
اونکے بھگت کہلاتے ہین لچھمین جی داسی ہین بیان اوتارون کا
اول مہاپُرکھ اوتار ہوا جسکو برات بھی کہتے ہین تمام برہمنڈ اسی رُوپ مین ہے
۲ سنکادک کا رُوپ دھارن کرکے لوک کے کلیان کی واسطے نہایت مشکل
کومار برھمچرج برت دھارن کیا ۳ باراہ کا رُوپ دھر کر زمین کو پاتال سے
اپنے ایک بال پر دھر کر اوٹھا لائے ۴ اکوتی نام پرجاپت کی استری کے گربھ
سے بھگوان سویگ کا اوتار لیکر سوا ام بھومنتر مین اندر ہوئے اور تینون لوک کی
رکشا کی ۵ کپل دیو اوتار رکھکر اپنی ماتا دیوہوتی کو سانکھ شاستر سُنایا جس سے
ماتا کی مکت ہوئی ۶ نرنارائن کا اوتار دھر کر لوک کلیان کیواسطے بدریکاشرم
مین تپسیا کرتے ہین ۷ دتاتریہ کا اوتار دھر کر سہسرادباہو کو جوگ مارگ اور
پرہلاد کو اوتم بدیا بتائی ۸ راجہ نابھہ کی رکھب دیو رُوپ دھر کر پرمہنس مارگ
جگت مین ظاہر کیا ۹ راجہ پرتھک کا رُوپ دھر کر پرتھوی کو دوہا ہے

۱۰ جب ہرن کشپ نے اپنے لڑکے پرہلاد کو مارنا چاہا اوسوقت بھگوان نرسنگھ اوتار
دھر کر کھمبھ پھاڑ کر پرگھٹ ہوئے اور پاپی کو مارا اور پرہلاد کی رکشا کی ۱۱ بھگوان
نے کمنڈ روپ دھر کر اپنی پشت پر زمین کو رکھا ۱۲ بھگوان دھنتر روپ دھر کر امرت کا
کلسا لے کر پرگھٹ ہوئے ۱۳ موہنی استری کا روپ دھر کر امرت دیوتاؤنکو
پلایا ۱۴ بھگوان نے بامن جی کا روپ رکھکر راجہ بل کو چھلا ۱۵
بھگوان نے متس روپ دھرا ۱۶ ہی گریوا اوتار دھرا ۱۷ ہنس کا روپ دھرا
۱۸ بھجوا اوتار لیکر مار بر مچھ چرج لیا یہ دیکھکر ۸۸ ہزار رکھہ بر مچھ چاری ہوئے
۱۹ ست سین پرگھٹ ہوئے ۲۰ بھگوان ہر ہوئے جب گراہ سے گجراج
چھوڑایا ۲۱ بھگوان بیکنٹھ ناتھ پرگھٹ ہوئے اور حسب درخواست لکشمین جی کے
بیکنٹھ رچا ۲۲ اجیت پرگھٹ ہوئے ۲۳ تریتا مین پرسرام کا اوتار دھرا
۲۴ راجہ دشرتھ کی استری کوشلیا کے گربھ سے رام چندر جی کا اوتار دھرا
بسوامتر جی کا جگ سدھ کیا دھنک توڑکر پرسرام جی کا ابھمان توڑا جانکی جی سے
بیاہ ہوا پھر بن واس کو گئے بالی کو مارا پھر سمندر مین پل باندھا اور راون کو مارا
اور بھبھیکھن کو لنکا راج دیکر جانکی جی کو لیکر اجودھیا جی آئے اور بہت دن دھرم
راج کر کے سب اجودھیا جی سمیت اپنے لوک کو گئے ۲۵ دواپر مین پاراسر رکھہ
۲۶ کے گھر بھگوان بیاس جی پرگھٹ ہوئے جنھون نے اٹھارہ پران بنائے
کرشن بلدیو بسدیو کے پرگھٹ ہوئے او جنھون نے کنس کو مار کر ماتا پتا کو بندھن
سے چھوڑایا پھر دوارکا پوری بسا کر ۱۶ ہزار استری کے ساتھ بیاہ کیا بعدہ
اپنا بنس ناش کر کر اپنے لوک کو گئے ۲۷ کلجگ مین بودھ روپ دھرا اور

اور بید کی نندا کی کہ بہت لوگ ناستک ہو گئے ۲۸ کلجگ کی اخیر مین سمبھل دیش
مین کلکی اوتار رکھکر ادھرمیونکا ناش کرینگے تب ست جوگ ہوگا فقط سنو اور
بہت سے اوتار دھارن کیے ہین مہاراج آپ نے تو بڑی اُتم کتھا سنائی
پنچ دیو کی مہان ایسی کبھی نہین سُنی تھی اوتارون کا حال خوب سُنایا آپ دھن
ہین میرا یہ نشچے ہے کہ جو کوئی اس کتھا کو سُنیگا ایشر کی دیا سے سرب کامنا پورن
ہونگی بھگت پراپت ہوگی دراصل عجب پدارتھ بے بہا ہے کہ تھوڑے سے بیان
مین اتنے پرانون کا حال معلوم ہوتا ہے بس اب اور کیا کہون اُتی + +
پرم ہنس نے کہا کہ یہ نشچے تمھارا صحیح ہے بلاشک یہ کتھا کامنا کی پورن کرنیوالی ہے
مگر اب ہمارے سوال کا بھی جواب دوگے یا نہین مہاراج میری عقل مین تو یہی
آتا ہے کہ پانچون دیوتا کی اوپاشنا کرتا ہے پرم ہنس نے کہا سنو تمنے کہا ہے
کہ سالوک سامیپ سارُوپ ساجج مکت اوپاشنا کرنے سے ملتی ہے
اب جو پانچ دیو کی اوپاشنا کریگا تو کہو کون سے دیو کے لوک مین جاویگا
کونسے دیو کے قریب جاویگا دیکھو پانچو دیو کے مقام علیحدہ علیحدہ ہین روپ
علیحدہ علیحدہ ہین طریق علیحدہ علیحدہ ہین سوای اسکے آپسمین فساد بھی ہوجاتا ہے
اوتارون مین آپسمین فساد ہوا ہے پرسرام اور رامچندر جی مین رنج رہا اور
تمنے سُنا ہوگا کہ پرے مہا پرے مین کوئی سروپ باقی نرہیگا اور اب جگت
مین کوئی اوتار موجود نہین ہے اور تمنے شاستر مین اور مہاتماؤن کی بانی مین
سُنا ہوگا کہ ایک کی سرن لینے سے مکت ہوتی ہے تو مہاراج پانچون دیو مین سے
ایک کی اوپاشنا کرے پرم ہنس نے کہا تم نشچے کرکر ایک کا نام دھرو

کہ فلانی دیو کی اوپاشنا جوگ ہے کیونکہ ہر ایک کی اوپاشک نے اپنے اپنے دیو کو بڑا اونتا
اناد کہا ہے اور یہ یاد رکھنا کہ تم کہہ چکے ہو کہ کلجگ مین مکت صرف نام سے ہوتی ہے
مہاراج میری طاقت اب جواب دینی نہین ہے آپ ہی اب کرپا کرکے اسکا
فیصلہ کیجیے سنو تم نے ایسا کہا ہی کہ ہم بھگتی کا کھنڈن کرتے ہین سو یہ تمھاری غلطی
ہے ہم بھگتی کا کھنڈن مطلق نہین کرتے بلکہ اوسکی پیروی کرتے ہین بھگتی
سادھن ہی اور گیان پھل ہے بغیر سادھن کے پھل کبھی نہین ملتا جبکہ نسکام
نرگن اوپاشنا یعنی عبادت خالص ہووے تب من صاف ہو کر گیان پایا ہے
تب وہ مکت کہ جسسے پھر کبھی جنم نہ دھرنا پڑے حاصل ہوتی ہی مگر نرگن اوپاشنا
بغیر انتربرتی کیے حاصل نہین ہوتی اور جب تک اسکا من نام اور شبد مین توجہ
اسمین مصروف ہوگا تبتک انتربرتی کا ہونا دشوار اور بغیر انتربرتی جیون مکت کا
سکھ نہین مل سکتا آگے کی آسا مین بندھا رہتا ہی کہو کونسی بات بہتر ہے کہ اب
حالت زندگی ہین مکت کا مزہ ملجاوے یا یہ بہتر ہی کہ صرف پیچھے کی امید مین رہنا
دیکھو جنکی اب انتربرتی ہے اونکی کام کرودہ لوبھ وغیرہ سب کم ہوجاتی ہین بلکہ جاتے
رہتے ہین بھجن مین مصروف رہتے ہین اور جیوون کے کلیان کے واسطے
دیا رکھتے ہین اور جو صرف کرم ظاہری مین مصروف ہوتے ہین اونکی ایک بھی
عادت تبدیل نہین ہوتی لیس آگے کا کیا اعتماد الشان کو چاہیے کہ اپنی تشفی
آپ کر لیوے تو مہاراج اب کرم اور سرگن اوپاشنا کسی کام کی نہی سنو کرم
اور سرگن اوپاشنا واسطے حاصل ہونے نرگن اوپاشنا کی سادھن ہین مگر
آدمی غلطی سے اسی مین پھنسے رہتے ہین آگے کو قدم نہین بڑھاتے

اونکو یہ سمجھ نہیں ہوتی ہے کہ جو لکھن سہ کرتی آئی ہین او سکو ہمیشہ کرنا چاہیے ہین اوسکی
چھوڑنے مین یہ تصور کرتے ہین کہ ہمارا دھرم جاتا رہیگا یہ نہین سمجھتے کہ وقت
تبدیل ہوا ایسی سمجھ سے اپنی عمر کھو دیتا ہین اگر کچھ عقل ہووے تو اپنی اوپاسش کو
سرب بیاپی سمجھکر انتر ہرتی کی تجویز کرے ایک فساد بھی نہ رہیگا سب دوسرے
دیوو غیرہ اسیکے اُپاسش کے انگ ہوینگے اب جو سنت مہاتما اون نے سگم
راستہ واسطے مکت کے حسب زمانہ یعنی کلجگ کے نشان دیا ہے اوس
راہ پر جو کوئی چلے گا بے شک مکت پاوے گا مہاراج گیانی کون سے
دیو کی اُپاسنا رکھتے ہے اور کس کرم سے مکت مانتے ہے.

## چوپائی

پورن برمھ گیان جب ہوئی
پنچ سروپ سب مین درسانا
کلپت سب جگ سپن سمانا
سم درشٹی گیانی ہے جوئی
بھگت کرے جو دیون کیری
درڑہ آسا دیون مین لاوے
پن تا چھین ہووے جب بھائی
پنچ سروپ دیسی نہین جو لون
پنچلیت ایکشیپن تا نا

دو جا دیو نہ مانے سوئی
ایک ہی برمھ روپ سب جانا
جنم مرن سے بھرم بنانا
تاکر آواگون نہ ہوئی +
تاکو رہے باسنا گھیری
اسا لبس تاکی ڈہنگ جاوے
تب وہ مرت لوک پن آئی +
آواگون سے نہین چھوٹون
پورن برمھ گیان درسانا

سوگرگ گیتا کا شلوک کیا کہتا ہے +

## شلوک

نانا شاستر پنج پچھ سے نانا دیوان پر یوج تے ÷ آتم گیاننگ بنا ارتھہ سرب کرم
ہار تھنگنگ ÷ ٹیکا۔ آپارہ کہتے شنتگ وانیج گرکا سنج ننگ ÷ آتم تت اونگ
بہ جانات مگر تاستی کہ چن ÷ ارتھ یہ ہین کہ بہت سے شاستر بھی پڑھے
اور بہت سے دیوتاؤن کی پوجا بھی کی مگر بغیر آتم گیان کے سب بے مطلب ہین
اور آچار کرے دان کرے مگر بغیر آتم تت کے جانے مکت نہین ہو سکتی ہے
اور بھگوت گیتا کا بچن سنو (رتی گیانان نہ مکت) یعنی بغیر گیان کے
مکت نہوگی اب کہو آتم گیان سدہ ہوا یا نہین اور کرم اوپاسنا کا حال
مشرح معلوم ہوا یا ابھی کچھ شک ہے

## چوپائی

سوامی ایک سندیہ اپارا ۔ گیانی کس کین بیوہارا
جگ ست متھیا جب ہوئی ۔ پھر بیوہار بنے نہین کوئی
سن یا کا سندیہ مٹاؤن ۔ تیرے بودھ ہیت سمجھاؤن
دڑہ آسا جاکی جگ ماہین ۔ سو تا کو ست درساہین
جیون بازیگر کھیل بناوین ۔ چھوٹی بڑے سبھی او ٹھہ دھاوین
اگیانی تہ دیکھے جائی ۔ ست مان نشچے کرے بھائی
گیان وان دیکھے جو کوئی ۔ متھیا لکھے کھیل وہ سوئی
بالک سم اگیانی ہوئی ۔ ست جان مانے تہہ سوئی
ایسین اگیانی بیوہارا ۔ جگ کو ست مان اردھارا

| | |
|---|---|
| گیانی جگ متھیا سب جانے | ہان لا بجھ تا ہین نہین مانے |
| متھیا جان کرے جو بھائی | تا ہین ہان کہو کس پائی |

**دوہا**

گرہن تیاگ دواو تیاگ کے دو ابت کلپنا ناش
ایک ہی بیاپک پور ہے دور بھیو ا نجبا س

**چوپائی**

| | |
|---|---|
| گیا چھونا ان جس ہوئی | دیکھن ہین ایکے سم سوئی |
| رہیو اکار دواؤ کر بھائی | او نکورا و تپت بیچ نائی |
| بھونے ہین انکو نہین جامی | آگے کی او تپت نجیو ہانی |
| پکے ہین انکورا و پجاوے | مہ جل مل او بیچے نس جاوے |
| انکور بیج باشنا ہوئی | جگ او پجاون ہیتو سوئی |
| جگ کو ست ست جن مانا | دو بیجے ڈڑہ کرا چھا ٹھانا |
| او بیجے بنسے سو جگ ماہین | آپی اپنے ہاتھ نساہین |
| گیانی بیج باشنا ناشے | جگ بھرم وت سو تا کو بھاشے |
| گیانی ایک برمھ سب جانے | دو بیجے درشٹ نہین من آنے |
| ہے سوامی اک سنسے آئی | دیا درشٹ کر کہو بوجھائی |
| جگ بیوہار کرت کے ماہین | کوئی گیانی تن تیاگے تاہین |
| کہان کو گئے کون تن پاوا | سوامی یا کو کہو دساوا |

**دوہا**

